اس کے سامنے اللہ کے رسول ﷺ کا یہ فرمان ہوتا ہے "کل میسر لما خلق له"(۱) (ہر ایک کے لیے وہی چیز آسان کردی جاتی ہے، جس کے لیے وہ پیدا کیا گیا ہے)

اسی کے ساتھ اس کو اپنی کامیابی پر غرہ نہیں ہوتا، وہ یقین رکھتا ہے کہ جو کامیابی ملی ہے وہ محض اللہ کا فضل اور اس کا انعام ہے، ہر فتح و کامرانی پر اس کا سر اللہ کے سامنے جھک جاتا ہے، وہ اس کو اپنی ذات کی طرف منسوب نہیں کرتا، بلکہ اس کو صرف اللہ کا دیا ہوا تحفہ سمجھتا ہے۔

حاصل یہ کہ تقدیر پر یقین ایمان والے کے اندر اعتدال اور قوت عمل پیدا کرتا ہے، نہ کہ مایوسی اور دل شکنی۔



(۱) بخاری کتاب التفسیر: ٥٤

